


داعی جمعیة الدعوة بالصحافة الریاض

ریحان السیرۃ

سبق نمبر: 01

Lesson # 01

جمعية الدعوة والإرشاد وتوعية الجاليات في الصحافة

مشكاة MISHKAT

الحمدُ للهِ ربِّ العالمين، والصّلاةُ والسّلامُ على أشْرفِ الْأَنْبياءِ والمــرْسلين نبيّنا محمد وعلى آلِه وصحبه أجمعين أما بعد !

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

(لَا يَشْكُرُ اللَّهَ مَنْ لَا يَشْكُرُ النَّاسَ)

(مسند احمد، سنن ابوداؤد، علامہ البانی نے صحیح کہا ہے سلسلہ صحیحہ ۴۱۶)

ترجمہ: "اس نے اللہ کا شکر ادا نہیں کیا جس نے لوگوں کا شکر ادا نہیں کیا"

تو ہم بھی اللہ کا شکر ادا کرتے ہیں اور اپنی ٹیم کا شکریہ ادا کرتے ہیں اور آپ سب کا شکریہ ادا کرتے ہیں






حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:

(مَنْ يُرِدِ اللَّهُ بِهِ خَيْرًا يُفَقِّهْهُ فِي الدِّينِ)

(صحیح بخاری، صحیح مسلم)

ترجمہ: "جس کے ساتھ اللہ بھلائی کا ارادہ کرے اسے دین کی سمجھ عطا کر دیتا ہے"

اس حدیث پر پختہ یقین ہو کہ اللہ نے مجھے یہ موقع عطا کیا ہے یقیناً یہ میرے ساتھ اللہ نے بھلائی کا ارادہ کیا ہے




جو کورس آپ کرنے جا رہے ہیں
یہ سیرت کی مختلف عربی و اردو
کتب کے مطالعہ سے تیار کیا گیا







کورس کی تیاری

⬇

علماء کی طرف سے نظر ثانی

⬇

مدرس یا ٹرینر

⬇

متعلمین یا عوام الناس




اب جب آپ نے سیرت النبی ﷺ کو
سیکھنے کا ارادہ کرلیا تو جانئیے
کیسے ہم ان بارہ دنوں میں سیرت کو
مؤثر طریقے سے سیکھ سکتے ہیں؟

## اللہ کے رسول ﷺ کی حیات طیبہ کو پہلے دو حصوں میں تقسیم کرتے ہیں

آپ ﷺ کی کل حیات: 63سال

قبل از نبوت: 40سال

بعد از نبوت: 23سال

## پھر بعد از نبوت کو دو حصوں میں تقسیم کرتے ہیں

مکی دور: اور اس کا دورانیہ 13 سال

مدنی دور: اور اس کا دورانیہ 10 سال






## مکمل کورس: کل 12 اسباق

**تین اسباق:** پہلے تین اسباق میں ہم کورس کا تعارف اور قبل از نبوت آپ ﷺ کی حیات کے بارے میں پڑھیں گے

**چار اسباق:** اگلے چار اسباق میں ہم مکی دور کے بارے میں پڑھیں گے

**چار اسباق:** اور اس سے اگلے چار اسباق میں ہم مدنی دور کے بارے میں پڑھیں گے ان شاء اللہ

**آخری سبق:** اس سبق میں ہم کورس کی دہرائی کریں گے ان شاء اللہ




## مکمل کورس: کل 12 اسباق

- ✓ کورس کے کل ۱۰۰ موضوعات ہیں
- ✓ دوسرے سبق میں ۱۰ موضوعات اور گیارہویں سبق تک ایسے ہی دس دس موضوعات پڑھائے جائیں گے
- ✓ تو کل ۱۰۰ موضوعات کو ہم اللہ کی توفیق سے مکمل کریں گے




سیرت نبوی کی تعریف

سیرت نبوی اور حدیث میں فرق

سیرت نبوی اور علم تاریخ میں فرق




## سیرت نبوی کی تعریف:

"نبی کریم ﷺ کی حیات مبارکہ کے حالات و واقعات اور آپ سے متعلق مختلف اشخاص واحوال کے بارے میں زمنی ترتیب کو مد نظر رکھ کر جو علم مرتب کیا گیا وہ علمِ سیرت کہلاتا ہے"




## سیرت نبوی اور حدیث رسول ﷺ میں فرق:

ہر وہ قول، فعل، تقریر یا صفت جو محمد ﷺ کی طرف منسوب ہو حدیث کہلاتی ہے۔

جبکہ سیرت سے مراد اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ کو پیدائش سے وفات تک بیان کرنا ہے




## سیرت نبوی اور علم تاریخ میں فرق:

علم تاریخ میں گزشتہ اقوام، شخصیات، سلطنتوں اور انکے تفصیلی حالات زیر بحث آتے ہیں جبکہ سیرت میں صرف نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی پر گفتگو کی جاتی ہے۔

# سیرت نبوی کو پڑھنے کے مقاصد




۱۔ آپ ﷺ کی سیرت کو پڑھ کر آپ سے محبت کرنے اور آپ پر ایمان لانے اور آپکی اتباع کا حق ادا ہو سکے

۲۔ قران و سنت میں وارد احکامات کی عملی تطبیق کا علم ہو سکے

۳۔ سیرت نبوی سے حاصل ہونے والے ایمانی دروس کو جان کر بلند ہمتی اور اللہ کے دین کی بلندی کا علم ہو سکے۔

۴۔ سیرت نبوی کو جان کر قران مجید اور خصوصا اسباب نزول، ناسخ منسوخ کا علم ہو سکے

۵۔ سیرت نبوی کو جان کر علم تفسیر، علم حدیث، علم عقیدہ، علم شریعت، علم اخلاق، علم معاشرت، علم تربیت وغیرہ کو جانا جا سکے۔

۶۔ اللہ کے رسول ﷺ کے خصائص اور معجزات، سیرت کے بغیر سیکھنا ممکن نہیں

۷۔ سیرت نبوی کے متعلق وارد صحیح روایات کو جان کر من گھڑت روایات اور قصوں سے بچا جا سکے۔







## مصادر و مراجع سے کیا مراد ہے؟

**مصادر اصلیہ:**

قران مجید، کتب احادیث، کتب المغازی والسیرۃ، کتب الشمائل، کتب دلائل النبوۃ، کتب الخصائص النبویۃ

**مصادر تکمیلیہ:**

کتب البلدان، کتب تراجم الصحابہ، کتب الأنساب، کتب التاریخ




- سیرت پر سب سے زیادہ اور مفصل انداز میں کتب بلاشبہ عربی زبان میں لکھی گئی
- اس کے بعد سب سے زیادہ کتب اردو زبان میں لکھی گئی
- اور اگر گزشتہ ایک صدی کو دیکھیں تو سب سے زیادہ سیرت پر کتب اردو میں لکھی گئی






- ایک اندازے کے مطابق اردو میں سیرت پر اب تک 5000 سے زائد کتب لکھی گئی
- لاہور میں دار الحکمہ کے نام سے ایک لائبریری ہے جس میں 2700 کتب اردو میں سیرت کے عنوان پر موجود ہیں




- یقیناً یہ مسلمان مصنفین کی اللہ کے رسول ﷺ سے محبت ہے کہ 1400 سے زائد سال گزرنے کے باوجود آج بھی آپ ﷺ کے بارے میں لکھا جا رہا ہے
- ایک طرف آپ ﷺ کی 63 سالہ زندگی اور ایک طرف لاکھوں کی تعداد میں کتب، یقیناً دنیا میں ایسی کوئی دوسری مثال نہ ہو


سیرت سے متعلق آج
کا نکتہ تعلیم
ریحان السیرۃ
آپ کے گھر میں سیرت کی کون سی کتاب موجود ہے؟
آپ اپنی زندگی میں سیرت کی کون سی کتاب مکمل پڑھ چکے ہیں؟







## تو چلیں آج کا سبق دہرائیں

آج ہم نے سیکھا:

- ✓ اللہ کا اور اس کے بندوں کا شکر ادا کرنا

- ✓ اللہ جس کے ساتھ بھلائی کا ارادہ کرے اسے--------

- ✓ اللہ کے رسول ﷺ کی حیات طیبہ کو پہلے دو حصوں میں تقسیم کرتے ہیں.........

- ✓ مکمل کورس: کل 12 اسباق



## بنیادی تعریفیں:

- ✓ سیرت نبوی کی تعریف
- ✓ سیرت نبوی اور حدیث میں فرق
- ✓ سیرت نبوی اور علم تاریخ میں فرق

- ✓ سیرت نبوی کو پڑھنے کے مقاصد




اجر وثواب حاصل
کرنے کا عظیم موقع
ريحان السيرة
عن أبي مسعود عقبة بن عمرو
الأنصاري البدري رضي الله عنه قال:
قال رسول الله صلى الله عليه وسلم:
((مَنْ دَلَّ عَلَى خَيْرٍ، فَلَه مِثْلُ أَجْرِ فَاعِلِه))
(رواه مسلم)
کیا آپ چاہیں گے کہ آپ سیرت نبوی کے علم کو
حاصل کرنے میں دوہرا اجر حاصل کریں؟


کفارہ مجلس کی دعا
سُبْحَانَكَ اللَّهُمَّ وَبِحَمْدِكَ، أَشْهَدُ أَنْ لَا إِلَهَ إِلاَّ
أَنْتَ، أَسْتَغْفِرُكَ وأَتُوبُ إِلَيْكَ